رسول محبت کرتے ہیں (یہ آپ نے جنگِ خیبر میں فرمایا۔ ایک روایت میں ہے وہ حملہ کرنے والا ہے بھاگنے والا نہیں۔ سب صحابہ رض انتظار کرتے رہے کہ دیکھئے یہ کون شخص ہو، بالآخر آپ نے دوسرے روز صبح کو حضرت علی رض کو بُلایا، اُن کو جھنڈا دیا، اور اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے خیبر کو اُن کے ہاتھ پر فتح کرا دیا) (اہلِ عرب کہتے ہیں کہ:

رَبَّيْتُ الرَّايَةَ۔ میں نے جھنڈا گاڑا۔

اَلدَّيْنُ رَايَةُ اللّٰهِ فِي الْاَرْضِ يَجْعَلُهَا فِي عُنُقِ مَنْ اَذَلَّهُ۔ قرضہ کیا ہے اللہ تعالیٰ کا ایک طوق ہے جس کو وہ ذلیل کرنا چاہتا ہے اُس کی گردن میں پہنا دیتا ہے۔

كَرِهَ لَهُ الرَّايَةَ وَرَخَّصَ فِي الْقَيْدِ۔ جو غلام بھگوڑا ہو اُس کے گلے میں طوق ڈالنا بُرا سمجھا اور بیڑی ڈالنے کی اجازت دی۔

حَتّٰى اِنِّي لَاَرٰى الرِّيَّ يَخْرُجُ مِنْ اَظْفَارِيْ۔ یہاں تک کہ میں نے دیکھا تری اور تازگی میرے ناخنوں سے پھوٹ رہی ہے۔

يَجِيْشُ لَهُمْ بِالرِّيِّ۔ اُن کے لئے پانی جوش مارے۔

يُقَيِّدُهُ اَوْ يَجْعَلُ فِيْ رَقَبَتِهٖ رَايَةً۔ بھگوڑے غلام کے بیڑی ڈالے، یا اس کی گردن میں طوق پہنائے۔

رَيُّ۔ ایک ملک ہے ایران میں۔ اُس کی نسبت برخلافِ قیاس، رَازِيْ ہے

رِيٌّ۔ خوبصورتی، اچھا منظر۔ رَايَةٌ اس داغ کو بھی کہتے ہیں، یعنی نشان کو جو بھگوڑے غلام کی گردن پر داغ دیا جاتا ہے۔

طالب دعا
سید نذر عباس
سید احمد علی

